علّامہ موصوف کا انڈیا کے شہر بارہ بنکی سے تعلق ہے، وہاں سے عمان کے دار الحکومت مسقط میں فروکش ہوئے، عمانی کرنسی کی قدر کون نہیں جانتا، مگر دیش سے بے دیش ہونے، اور آسودگی ملنے کے باوجود جادۂ مستقیم سے نہ ہٹے، بلکہ ڈٹے کے ڈٹے رہے، خوشحالی میں خدماتِ دینیہ سَرانجام دینے میں سُستی و کاہلی کا شکار نہ ہونا دَورِ حاضر میں بہت بڑی بات ہے! یقیناً جب علمِ نافع کی پختہ بنیاد پر عملِ صالح کی حسین عمارت، محبتِ رسول ﷺ کے ہیرے سے درخشندہ و تاباں ہو، تو کوئی بھی کرنسی اسے خیرہ نہیں کر سکتی ہے۔ علّامہ فریدی صاحب "عقائد نسفی" کے متن کا منظوم اردو ترجمہ کر کے سعادتِ عظمیٰ سے بہرہ مند ہوئے۔

استاد محترم سعیدِ ملّت -علیہ الرحمۃ- حکیمانہ اَشعار کا مَعدن و منبع بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ "نورِ ایمان، اعمالِ صالحہ کی قوّت، اللہ تعالی کے بکثرت ذکر اور فرشتوں کی تائید سے غور وفکر کے بعد، نیک اور حکیمانہ اَشعار کہے جاتے ہیں، اور ان کو مَوزُون الفاظ کے قالب میں ڈھالا جاتا ہے، اور اللہ تعالی کی توفیق، اور اُس کے اِلہام سے حقائق اور دقائق کو اَشعار کے رُوپ میں پیش کیا جاتا ہے، اور مَواعظِ حسَنہ، دنیا کی مذمّت، آخرت کی رغبت، عبادت کے ذَوق اور اللہ تعالی اور اس کے رسول ﷺ کی محبت، اور ان کی حمد ونعت، صحابہ اور اہلِ بیت کی منقبت، اور اسلام کی تعلیم پر مشتمل اَشعار کہے جاتے ہیں"[1]۔

(۱) "تبیان القرآن" ۸/۵۴۳۔

مختصر یہ کہ عقائدِ حقّہ صحیحہ صادقہ کا بیان قرآن وحدیث میں جا بجا آیا ہے، ان کو اپنانے، اور ان کا اعتقاد رکھنے ہی میں نَجات و مغفرت کی نویدِ جانفزا آئی ہے، عقائدِ باطلہ غیر مستقیمہ کاذِبہ کی تردید و مذمّت بھی مذکور ہے، اور ان سے اجتناب نہ کرنے، اور انہیں ترک نہ کرنے میں ہلاکت ودائمی عذاب فی النار کی وعیدِ جانگزا بھی موجود ہے۔

"عقائدِ نسَفی" بیانِ عقائد کے مُتون میں سے ایک اہم متن ہے، اور متون ومختصرات وہ ہیں، کہ ائمہ -علیہم الرحمہ- حفظِ مذہب کے لیے لکھتے ہیں، لہذا ابابِ عقائد میں اِس متن کو حفظ کرنا اہم وضروری ہے، اگرچہ کلامِ منثور کو حفظ کرنا بھی ناممکن نہیں، مگر مشکل ضرور ہے، اسی بِنا پر برائے آسانی اس کا منظوم اردو ترجمہ کیا گیا؛ تاکہ بڑے ہی نہیں بلکہ نَوعمر بچے بھی اسے حفظ کرلیں، کہ علومِ دِینیہ میں علمِ عقائد وکلام کا مرتبہ بلند وبالا، ارفع واعلی ہے، نیز اس کی اَہمیت وضرورت روزِ رَوشن سے زیادہ عیاں ہے۔

"فتاوی رضویہ" میں ہے: "حدیث «طلب العلم فريضةٌ على كلّ مسلم»[1] [ومسلمة] کہ بوجہِ کثرتِ طُرق وتعدُّدِ مخارج حدیث حَسَن ہے، اس کا صریح مَفاد ہر مسلمان مَرد وعورت پر طلبِ علم کی فرضیت ہے، تو یہ صادق نہ آئے گا، مگر اس علم پر جس کا تعلّم فرضِ عین ہو، اور فرضِ عین نہیں مگر اُن علوم کا سیکھنا جن کی طرف انسان بالفعل اپنے دین میں محتاج ہو، ان کا اعم واَشمل واعلی واکمل واَہم واجلّ

---

(۱) "سنن ابن ماجه" حرف السين، باب سواد، تحت ر: ۱۱۰۹، ۲/ ٦٧٥.

علمِ اصولِ عقائد ہے، جن کے اعتقاد سے آدمی مسلمان سنّی المذہب ہوتا ہے، اور انکار و مخالفت سے کافر یا بدعتی، والعیاذ باللہ تعالیٰ!"[1]۔

"فتاوی رضویہ" ہی کے دوسرے مقام میں ہے: "بدیہیاتِ دِینیہ سے ہے کہ اوّلاً عقائدِ اسلام وسنّت، پھر اَحکامِ صلاۃ وطہارت وغیرہا ضروریاتِ شرعیہ سیکھنا سکھانا فرض ہے"[2]۔

اختتامی کلمات یہ ہیں، کہ اللہ تعالی اچھی فکر کے حامل، محرِّک مفتی محمد اسلم رضا میمن تحسینی شیوانی -سلّمہ اللہ القوی- اور اپنے فَن کے ماہر، متحرِک فاضل نوجوان علّامہ محمد سلمان رضا فریدی صدیقی مصباحی -حفظہ اللہ الولی- کو جزائے خیر عطا فرمائے، اور ان کی حفاظت اور خدمتِ دین متین میں مزید برکت عطا فرمائے!۔

والسلام

محمد الیاس رضوی اشرفی

جامعہ نضرۃ العلوم، کراچی

۸/مارچ ۲۰۱۸ء

(۱) "فتاوی رضویہ" کتاب الحظر والاباحۃ، ۱۶/۱۲۹، ۱۳۰۔

(۲) "فتاوی رضویہ" کتاب الحظر والاباحۃ، ۱۶/۶۱۹۔

# تقدیم

جامع العلوم، رئیس الادباء، زینتِ خامہ وسخن، نازشِ اہلِ فن،

**حضرت علاّمہ نفیس احمد مصباحی،** شیخ الادب "جامعہ اشرفیہ" مبارکپور، اعظم گڑھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمده ونصلِّي ونسلِّم علی حبیبه الکریم

عقائد دین کی اَساس اور بنیاد ہیں، ان کی درستی کے بغیر کسی کا دین صحیح نہیں ہوسکتا، اعمال بھی عقیدے کی درستی کے بغیر کار آمد نہیں ہوتے؛کیونکہ عقائد کی حیثیت جڑ کی ہے، اور اعمال شاخوں کی طرح ہیں، اور بغیر جڑ کے شاخوں کا وجود نہیں ہوسکتا۔

ابتداء میں دیگر علوم وفنون کی طرح علم عقائد بھی مُدَوَّن ومرتَّب نہیں تھا، صحابۂ کرام جو کچھ قرآن وحدیث میں پاتے، یا ان کا دینی شعور جن واضح عقائد کا اِدراک کرتا، انہیں کو کافی سمجھتے تھے، وہ اعتقادی فُروع کی باریکیوں میں نہ پڑتے تھے، لیکن بعد میں جب نئے نئے فتنے اٹھے، نئے نئے فرقے اور گروہ وجود میں آئے، اور اسلام کے نام پر غیر اسلامی عقائد تراشے جانے لگے، تو علمائے حق نے محسوس کیا کہ اب ان لوگوں کی بے اعتدالی اور بے راہ رَوی کو واضح کرنا، اور ان کے غیر اسلامی اَفکار ونظریات کا پردہ چاک کرکے صحیح اسلامی افکار وعقائد امّت کے سامنے لانا ضروری ہے؛ تاکہ سادہ لَوح عوام ان کی چکنی چپڑی باتوں سے متأثِر ہوکر ان کے دامِ تزویر میں نہ پھنس جائیں، اس طرح علمائے ربّانیین نے اس طرف توجہ فرمائی، قرآن وحدیث

کے دلائل کی رَوشنی میں اس کے اصول وفُروع مقرّر کیے، اور اسے باضابطہ ایک مستقل علم کی حیثیت دی، جسے علمِ عقائد وعلمِ کلام کہا جانے لگا۔

دیگر علوم کی طرح اس علم میں بھی مختلف انداز کی کتابیں لکھی گئیں، کچھ بہت مفصَّل اور ضخیم، کچھ متوسّط، اور کچھ بہت مختصر اور جامع، اسی طرح کچھ نثر میں اور کچھ نظم میں۔ ان میں علّامہ ابو حفص نجم الدّین عمر بن محمد بن احمد نسَفی –علیہ الرحمۃ والرضوان (ولادت: ۴۶۱ھ –وفات: ۵۳۷ھ)– کی کتاب "العقائد النَّسَفية" کو بڑی شہرت ومقبولیت حاصل ہوئی، عربی، فارسی، اردو وغیرہ مختلف زبانوں میں اس کی شرحیں، حواشی اور تعلیقات لکھی گئیں۔ ان کے درمیان علّامہ سعد الدّین تفتازانی علیہ الرحمۃ کی "شرح العقائد النَّسَفية" سب سے زیادہ مشہور ومقبول ہوئی، جو اَب تک اسلامی مدارس کے نصابِ تعلیم میں داخل ہے۔

میری جان کاری کی حد تک "عقائدِ نسَفیہ" کو اردو نظم کے سانچے میں ڈھالنے کا کام سب سے پہلے عزیز گرامی حضرت مولانا سلمان رضا مصباحی بارہ بنکوی –زِید مجدہٗ– کے حصۂ سعادت میں آیا ہے، جس کے لیے بجا طور پر وہ مبارکباد کے مستحق ہیں۔

حقیقت یہ ہے کہ نثر کے مقابل شعر میں کوئی بات کہنا مشکل ہوتا ہے؛ کیونکہ نثر میں میدان وسیع ہوتا ہے، فضا کھلی ہوتی ہے، اور پرواز کے لیے پوری آزادی ہوتی ہے، جبکہ شعر میں میدان تنگ، فضا محدود اور وزن، قافیہ اور ردیف کی پابندی لازم ہوتی ہے، عزیزِ موصوف نے عقائد وکلام کے دقیق، اہم اور نازک مسائل کو شعر کی صورت میں پیش کرکے یہ ثابت کر دیا ہے، کہ وہ شعر وشاعری میں کمال کے ساتھ

علم عقائد و کلام کے مسائل پر بھی اچھی دسترس رکھتے ہیں، اور انہیں ربِّ کریم نے تعبیرِ معنی اور اظہارِ مافی الضمیر کی بھرپور صلاحیت عطا فرمائی ہے۔

میں مولانا موصوف کو دورِ طالب علمی سے جانتا ہوں، عشقِ رسالت، اَسلاف سے عقیدت، بزرگوں سے محبت، اکابر کا احترام، اساتذہ کی تعظیم، مشائخ کی تکریم، دین میں تصلّب، فکر میں اعتدال، مثبت اور تعمیری کاموں کا رجحان ان کے اوصافِ حمیدہ ہیں۔ آپ نے نثر سے زیادہ نظم اور شاعری کو اپنا ذریعۂ اظہار بنایا ہے، اور اس میں نہ صرف کامیابی حاصل کی ہے، بلکہ مسلسل عروج وِارتقاء کی منزلیں طے کر رہے ہیں، اور یہ ان پر اللہ عزّوجلّ کا خصوصی فضل ہے۔ سچی بات یہ ہے کہ ؏

ایں سعادت بزورِ بازو نیست　　　تا نہ بخشد خدائے بخشندہ

آخر میں ان کی اس کامیاب دینی و علمی خدمت پر بہت بہت مبارکباد پیش ہے، اور دعا ہے کہ ربِّ کریم اسے قبول فرمائے، اسے اُخروی سعادت اور سرخ رُوئی کا ذریعہ بنائے، اور انہیں مزید خدماتِ جلیلہ مقبولہ کی توفیق عطا فرمائے، آمین بجاہ النبی الکریم علیہ الصلاۃ والتسلیم!۔

مؤرخہ　　　**نفیس احمد مصباحی**

۴/جُمادی الآخرہ، ۱۴۳۹ھ　　　خادم تدریس جامعہ اشرفیہ، مبارک پور، اعظم گڑھ،

۲۱، فروری، ۲۰۱۸ء　　　یوپی، انڈیا

بروز چہار شنبہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیشِ لفظ

## شاعرِ اہلِ سنّت حضرت مولانا محمد سلمان رضا فریدی مصباحی حفظہ اللہ تعالیٰ

حامداً و مصلّیاً!

علمِ کلام کی بنیادی اور اہم کتاب "شرحِ عقائد" جو درسِ نظامی میں داخل ہے، اس کا متن نجم الملۃ والدّین، ابو حفص، علّامہ عمر نسفی علیہ الرحمۃ (متوفّی ۵۳۷ھ) کا ہے، اور شرح، امام المتکلّمین، محقّقِ علوم و فنون، کثیر التصانیف، حضرت علّامہ سعد الدّین تفتازانی علیہ الرحمۃ (متوفّی ۷۹۳ھ) نے فرمائی، اور خالص علمی و فنّی انداز میں علم کلام کے مسائل کو دلائل عقلی و نقلی سے مبرہن کیا، میرے یہ اشعار اسی کتاب کے متن کا ترجمہ ہیں۔

ہُوا یوں کہ ۱۷ جولائی ۲۰۱۷ء، ۲۳ شوّال المکرّم ۱۴۳۸ھ بروز دوشنبہ مبارکہ، محقّق عالم دین، نامور قلم کار، اہل سنّت کے معتبر عربی جریدے "المشاہد" کے بانی و مدیر، علّامہ ڈاکٹر انوار احمد بغدادی صاحب کا حکم ہوا، کہ متحدہ عرب امارات میں سرکاری اِفتاء سینٹر ابوظبی کے مفتی اور ریسرچ اسکالر، حضرت علّامہ مفتی محمد اسلم رضا میمن تحسینی صاحب، "شرح عقائد" پر تحقیقی کام کر رہے ہیں، اِس سلسلے میں انہیں منظوم اردو ترجمہ درکار ہے، یہ کام آپ کر دیں، پھر مفتی صاحب قبلہ کا بھی حکم ہوا۔ اپنی کم علمی کے اعتراف کے باوجود مجھے اِن موقّر عالمانِ اہل سنّت کا حکم ماننا پڑا، مگر تبلیغ و خطابت، اِصلاح و تصحیح شعر و سخن اور دیگر گوناگوں مصروفیات کے باعث تاخیر ہوتی رہی، پھر بفضلہ

تعالیٰ صفر المظفر ۱۴۳۹ھ کے ابتدائی ہفتے میں کام کا آغاز کیا، اور پچیس ۲۵ صفر المظفر، یومِ رضا کے مبارک موقعے پر تقریبًا بیس ۲۰ دن میں یہ منظوم ترجمہ مکمل ہوا۔

اَشعار لکھتے وقت، جو بات پیشِ نظر تھی وہ یہ کہ: عبارت کو آسان تَر لفظوں میں ڈھالوں، اور اختصار کو ملحوظ رکھوں، البتہ جہاں کہیں ایک ہی مصرعے میں بات پوری ہوگئی ہے، تو قافیے کی رعایت اور ضرورتِ شعری کی بنیاد پر دوسرا مصرع بطور تشریح لایا گیا ہے، نیز بعض جگہ اَشعار میں ربط پیدا کرنے کے لیے مغلَق عبارت کو کچھ کھول کر بیان کیا گیا ہے، اور تشریح میں علّامہ تفتازانی کی "شرح عقائد" سے مدد لی گئی ہے۔ چونکہ "عقائد نسَفی" میں بے حد اختصار ہے، اور جو فنّی اصطلاحات ہیں، ترجمے میں انہیں خاص لفظوں میں باقی بھی رکھنا تھا، اس لیے لب و لہجے کو آسان اور اُسلوب کو سہل رکھنے کے باوجود، علم کی گہرائیاں اور مسائل نظری کی دقّتیں موجود ہیں، مگر اہلِ بصیرت کے لیے درست نتیجے تک پہونچنا مشکل نہیں۔

منظوم ترجمے میں کس حد تک کامیاب ہوا ہوں، فیصلہ اہلِ فن اور اہلِ سخن فرمائیں گے، آج میں جو بھی ہوں، وہ بزرگوں کے کرم، اساتذہ و والدین کی دعاؤں کی وجہ سے ہوں، بطور خاص، مُناظرِ اہلِ سنّت، حق گو اور بے باک عالم دین، کرامت شیر بیشۂ اہل سنّت، خلیفۂ تاج الشریعہ، محافظ ناموس رسالت، سیف رضا، حضرت علّامہ عبد المصطفی صاحب صدیقی حشمتی قادری رضوی، بانی و ناظم جامعہ مخدومیہ رضویہ، رضانگر ردَولی شریف کی رَہنمائی اور سرپرستی کا ثمرہ ہے۔

اللہ تعالی ہمارے بزرگوں اور اَحباب کو سلامت رکھے، ہم سب کو مزید فکر وفن کی گہرائیاں عطا فرمائے، اِن اَشعار کو نافعِ خاص وعام بنائے، اور ہم سے آخری دَم تک خلوص کے ساتھ دینِ متین کی خدمتیں لیتا رہے۔ آمین بجاہ سیّد المرسلین ﷺ۔

محمد سلمان رضا فریدی صدیقی مصباحی بارہ بنکوی،

نوری مسجد، مسقط عمان

وطن: موضع رسول پور پوسٹ علی آباد

ضلع بارہ بنکی، یوپی - انڈیا





# منظوم تاثر

## ممتاز شاعر، حضرت مولانا شبیر قادری صاحب، سحرؔ اورنگ آبادی

دقیق فن میں بایں طور نظم پیرائی
در ارضِ سخت، بآسانی جادہ پیمائی

یہ آئینہ ہے، فریدیؔ کی خوش بیانی کا
اور اک نمونہ ہے یہ قدرتِ لسِانی کا

بصیرت اُنکی، یوں ہمراہ وہم عنان رہی
فضائے تنگ میں بھی عمدہ ترا اُڑان رہی

بالاختصار، یہ واضح رسالۂ منظوم
کیا ہے خامۂ سلمانؔ نے جسے مرقوم

دعا ہے رب سے کہ فیضان اس کا عام کرے
اِسے سخن کے فلک کا مہِ تمام کرے

سحرؔ نے لکھی ہے تاریخ از روئے شمسی
یہ نظم متن عقائد قبول ہو ربی
۲۰۱۷ء

  

# گلہائے عقائدِ نسفیہ، در سلکِ نظم

(۱) خدا کا شکر، جو ہے سب سے افضل و اعلیٰ
خدا کا شکر، جو ہے سب سے برتر و بالا

(۲) سبھی عُیوب و نقائص سے ہے بَری مَولیٰ
ہر اِک شریک سے، ہمسر سے ہے غنی مَولیٰ

(۳) رسولِ پاک پہ بے انتہا درود و سلام
وہی ہیں صاحبِ لَولاک، اور خیرِ اَنام

(۴) نبی کی آل پہ، اصحاب پہ رہیں دائم
دُرودوں اور سلاموں کے سلسلے قائم

(۵) شروع کرتا ہوں، نظمِ "عقائدِ نَسَفی"
ہے بے مثال، ضیائے فرائدِ نَسَفی

(۶) بہت عظیم ہے، بے حد اہم ہے علمِ کلام
یہ ایک نیّرِ تاباں، یہ ماہتابِ ظلَام

(۷) زبانِ صِدق و یقیں سے یہ اہلِ حق نے کہا
ہیں نفسِ اَمر میں ثابت، حقائقُ الاَشیاء

(۸) تو اُن کا علم یقینی ہے اور ہے پختہ
ہُوا ہے اِس سے مگر اختلافِ سُوفِسطا

(۹) وہ مانتے ہیں، کہ شَے کچھ نہیں ہے عاطِل ہے
جو اس کی ذات ہے، وَہم و خیالِ باطِل ہے

(۱۰) اُنہی کے بعض کا ہے ماننا کچھ اَیسا بھی
کہ ہم جو سوچ لیں، بس ہیں حقیقتیں وَیسی

(۱۱) اسی گروہ کے کچھ لوگوں کی ہے یہ بولی
ہر ایک شَے کے ثبوت و عدم میں "لاادرِی"

(۱۲) کسی طرح سے نہیں ہوتا اُن کا شک زائل
کہ اس گروہ کو نورِ یقیں، نہیں حاصل

(۱۳) مگر دلائلِ اَربابِ حق سے ہے یہ عیاں
کہ ہیں حقائقِ اَشیاء کے سلسلے تاباں

(۱۴) برائے خلق، سبب علم کے ہیں تین ہی نقل
حَواسِ خمسہ، واَخبارِ صادقہ، اور عقل

(۱۵) حَواسِ خمسہ میں ہے، سُننا، دیکھنا، چُھونا
اُنہی کے ساتھ ہے اشیا کو سُونگھنا، چکھنا

(۱۶) ہر ایک حاسّہ، مخصوص شان رکھتا ہے
کہ جیسے سننے کا فَن صِرف کان رکھتا ہے

(۱۷) پھر اس کے بعد ہیں صادق خبر کی دو قسمیں
وہ بات سچّی ہے جو بھی نبی، رُسُل بولیں

(۱۸) خبر، مقامِ تواتُر کو جو پہنچ جائے
پھر اس کے بعد ہی سچّی خبر وہ کہلائے

(۱۹) کہ جس کو ہم سُنیں، اتنے کثیر لوگوں سے
کہ اُن کا جھوٹ پہ ہونا، مُحال ہو جائے

(۲۰) خبر ملوک کی، شہروں کی، جو ہُوئی معلوم
اُسے بدیہی کہیں گے، نہیں ہے وہ مَوہوم

(۲۱) نبی کی بات، ہے مُوجِب علومِ نظری کی
کہ غَور و فکر سے ہم پر گرہ کھُلی اس کی

(۲۲) کہ وہ نبی جنھیں تائیدِ معجزات ملی
تو یہ دلیل ہے سچائی کی، صداقت کی

(۲۳) خبر رُسل کی، بدیہی کی مثل ہوتی ہے
جو دل کے دھاگے میں، دُرِّ یقیں پِروتی ہے

(۲۴) وہ علم، جس کا کرے اکتساب، عقلِ سلیم
وہی بدیہی و نظری میں ہوتا ہے تقسیم

(۲۵) بدیہی، جیسے کہ "کُل جُز سے ہے بڑا قطعی"
دُھوئیں سے آگ کی پہچان، ہے شِقِ ثانی

(۲۶) دلیلِ علم میں، اِلہام کو گِنا یا نہیں
کہ اُس سے خَلق نے، عرفانِ عام پایا نہیں

(۲۷) یہ کائنات، یہ عالَم، تمام حادِث ہے
ہر اک جہان کا، سارا نظام، حادِث ہے

(۲۸) سِوائے رَب کے ہیں حادِث، تمام مَوجودات
عدم سے بالیقیں آئی وُجود میں ہر ذات

(۲۹) بغور سنیے یہاں، ترجمانِ فن کی لَے
کہ اب بیانِ دلیلِ حُدوثِ عالَم ہے

(۳۰) وُجود، دو ہی طرح سے زمانے میں ہوں گے
عَرض بنیں گے یا جَوہر کے خانے میں ہوں گے

(۳۱) جو اپنی ذات میں قائم ہے، وہ ہُوا جَوہر
عَرض وہی ہے کہ جس کی بَقا ہو اَوروں پر

(۳۲) کیے گئے ہیں، جَواہر کے دو دھڑے تسلیم
تو وہ مرکَّب و مفرَد میں ہو گئے تقسیم

(۳۳) وہ عین، جس کی مزید اَور ہو سکے تقسیم
مرکَّب اس کو کہا، جس کا ہے وُجود، جسیم

(۳۴) جو منقسم نہ ہو وہ جُز، ہے پیکرِ مفرد — کہ جزءِ لا یتجزّیٰ ہے جَوہرِ مفرَد

(۳۵) کچھ اِس طرح سے حُدوثِ عَرض ہے جَوہر میں — کہ جیسے، سُرخی کا ہونا ہے جسمِ اَحمر میں

(۳۶) کہ جیسے ذائقے، کھانوں میں ہیں سمائے ہُوئے — کہ جیسے، خوشبو ہے پھولوں میں گھر بَسائے ہُوئے

(۳۷) ہوں جیسے، کَون کے اَوصاف، شَے میں آئے ہُوئے — سُکون و حرکت و جمع و فِراق پائے ہُوئے

(۳۸) تغیّرات سے اِن سب کو جو قرار نہیں — یہی سند ہے کہ ذات اِنکی پائیدار نہیں

(۳۹) خدا کی ذاتِ مقدّس ہے صانعِ عالَم — وہی ہے قادِر و مختار و خالقِ اعظَم

(۴۰) بصیر و حَیّ و سمیع و علیم، اُس کی ذات — غنی و واحد و واجِب قدیم اُس کی ذات

(۴۱) فقط اُسی کی مشیئت سے چل رہا ہے نظام — ہے بس اُسی کے اِرادے سے دَورِ صبح و شام

(۴۲) عَرض، نہ جسم، نہ جَوہر، ہے اُس کی ذاتِ پاک — خیال و فکر سے، برتر ہے اس کی ذاتِ پاک

(۴۳) خدا، کسی بھی زمان و مکاں کی حَد میں نہیں — خدا، حُدود و قُیود اور خال و خَد میں نہیں

(۴۴) خدا کی ذات بَری، جنس و ماہیت سے ہے — خدا کی ذات بَری کیف و کمّیت سے ہے

(۴۵) نہ کوئی جُز ہے نہ ترکیب، ذاتِ باری میں — کوئی مثیل نہیں اُس کا، شانداری میں

(۴۶) وہ ہے ہمیشہ سے، اُس کی نہ ابتدا کوئی — سَدا رہے گا، نہیں اُس کی اِنتہا کوئی

(۴۷) خدا کے علم سے کوئی بھی شَے نہیں خارِج — کوئی بھی، قدرتِ مَولیٰ سے، ہے نہیں خارِج

(۴۸) حیات و قوّت و سمع و بصر، صفات اُس کی — ہیں علم و فعل و مشیئت، ارادہ، قدرت بھی

(۴۹) ہر ایک شَے کا، وہی خالقِ حقیقی ہے — کھلاتا سب کو ہے، وہ رازقِ حقیقی ہے

(۵۰) نہ عینِ ذات، نہ اُس سے جدا، صفاتِ رب — سبھی قدیم ہیں، قائم ہیں وہ بذاتِ رب

(۵۱) ہمارا رب، متکلّم ہے اور کلام صفت ۔۔۔ ہے دائمی، اَزَلی اور بہت ہی تام صفت

(۵۲) کلام رب کا، الگ ہی مقام رکھتا ہے ۔۔۔ بغیر حَرف وصَدا ہے، دَوام رکھتا ہے

(۵۳) سُکوت وآفت ونقصان کے مُنافی ہے ۔۔۔ کلامِ رب، کسی بُحران کے مُنافی ہے

(۵۴) کلام ہی کے سبب، وہ ہے ناہی وآمر ۔۔۔ بوجہِ وصفِ تکلّم، وہ ذات ہے مخبِر

(۵۵) یہاں سے ذکر ہے، قرآن کے حقائق کا ۔۔۔ کہ وہ کلامِ خدا ہے، نہیں ہے خَلق شدہ

(۵۶) لکھا گیا ہے وہ قرآنِ پاک، کاغذ پر ۔۔۔ کیا گیا اسے محفوظ، سینوں کے اندر

(۵۷) ہم اپنے کانوں سے قرآنِ پاک سنتے ہیں ۔۔۔ زبانوں سے وہی قرآنِ پاک پڑھتے ہیں

(۵۸) حقیقی وصف کا ہرگز نہیں حلول اِن میں ۔۔۔ مگر بہت سی ہیں الجھی ہوئی عُقول اِن میں

(۵۹) صفت ہوئی متجلّی یہ ممکنات کے ساتھ ۔۔۔ مگر قدیم ہے، قائم ہے رب کی ذات کے ساتھ

(۶۰) جو حفظ وسمع وقراءت ہے اور کتابت ہے ۔۔۔ حُدوثِ قرآں کی بس ان کے ساتھ نسبت ہے

(۶۱) صفاتِ رب میں ہے تکوین بھی عظیم صفت ۔۔۔ تو یہ بھی ہے اَزَلی، واجب وقدیم صفت

(۶۲) مَعانی اس کے ہیں، عالَم کا خَلق فرمانا ۔۔۔ اور اس کے اَجزا کو رنگِ وُجود میں لانا

(۶۳) خدائے پاک، کسی شئے کو جب بناتا ہے ۔۔۔ وہیں پہ جلوۂ تکوین، جگمگاتا ہے

(۶۴) مگر وہ غیر ہے، مخلوق میں نہیں ہے شمار ۔۔۔ کہ جیسے فعل کی، مفعول سے الگ ہے قطار

(۶۵) ارادہ بھی، صفتِ رب ہے دائمی اَبَدی ۔۔۔ ہے اختیارِ الٰہی کی، اسمیں جلوہ گری

(۶۶) صفت یہ، قائم ودائم ہے رب کی ذات کے ساتھ ۔۔۔ یہ بن گئی اَزَلی، ربِ کائنات کے ساتھ

(۶۷) نہیں ہے رُویتِ باری مُحال، بندوں کو ۔۔۔ خدا جو چاہے، دکھائے جمال، بندوں کو

(۶۸) خدا کی دِید، تو عقلاً جواز رکھتی ہے — دلیلِ نقلی، بہت دِلنواز، رکھتی ہے

(۶۹) خدا کو حَشر میں ایمان والے دیکھیں گے — اُسے سعادت و عرفان والے دیکھیں گے

(۷۰) کسی جہت، نہ مسافت، نہ دَر سے ہوگی دِید — نہ اِتّصالِ شُعاعِ بَصر سے ہوگی دِید

(۷۱) ہے سارے بندوں کے اَفعال کا خُدا خالق — کوئی بھی بندہ نہیں اپنے فعل کا خالق

(۷۲) بَدی و نیکی و ایمان و کفر، سارے کام — حکیم رب کی مشیئت سے پاتے ہیں اَنجام

(۷۳) خدا نے بندوں کو دی، اِستطاعت و قدرت — تو ہے شریکِ عمل، اُن کا عزم اور نیّت

(۷۴) مگر ہے اچھے عمل میں، رِضائے رب شامل — بُرے عمل پہ، خدا کی رِضا نہیں حاصل

(۷۵) عمل کے ساتھ ہے اظہار، استطاعت کا — نہ یہ کہ پہلے ہے اِصدار، ایسی قدرت کا

(۷۶) وجود، فعل کا ہوتا ہے اس ذریعے سے — تو کیسے لازمی ہوگی یہ فعل سے پہلے

(۷۷) عِبادِ رب کے کچھ افعال، اختیاری ہیں — اُنہی پہ ساری سزائیں، جزائیں طاری ہیں

(۷۸) ملی سلامتی، آلات اور جَوارِح کی — اِسی پہ صحّتِ تکلیف نے بِنا پائی

(۷۹) جمالِ قدرت و اَسباب، پہلے بخشا گیا — پھر اس کے بعد، مکلَّف انہیں بنایا گیا

(۸۰) بحسبِ طاقت و قوّت ہی بوجھ ملتا ہے — یہاں ہر ایک کا حصہ، بقدرِ جُثّہ ہے

(۸۱) کسی کی ضرب سے جو بھی اَلَم پہنچتا ہے — کسی کی چوٹ سے، شیشہ جو ٹوٹ جاتا ہے

(۸۲) کسی کے قتل سے مقتول جو ہوا ہے فَوت — حُلول کرتی ہے مُردے کی ذات میں جو مَوت

(۸۳) نہیں ہیں بندے کی تخلیق و اِکتساب یہ سب — خدا نے پیدا کیا ہے، یہ سب ہیں خَلقِ رَب

(۸۴) سنو! کہ مَوت سے پہلے، مَرا نہیں مقتول — اَجَل کے وقت ہی سُوکھا ہے زندگی کا پھول

(۸۵) اَجل ہے ایک ہی، دو کی نہیں ہے گنجائش
کہ جیسے سب کی ہُوئی، صِرف ایک پیدائش

(۸۶) حرام روزی بھی، ہے رِزق ہی کے زُمرے میں
کہ جسم و جاں کی تَغذّی ہے اس کے کھانے میں

(۸۷) ملے گا سب کو زمانے میں جو ہے لکھّا رِزق
حلال ہو کہ حرام، اُس سے کم نہ ہو گا رِزق

(۸۸) نہ کھا سکے گا کوئی دوسرا، کسی کا رِزق
اور اُس سے کم بھی نہ پائیں گے، جو ہے اُن کا رِزق

(۸۹) نہ ہو گی روزی کے اندر، کوئی کمی بیشی
بغیر حصے کا کھائے، نہ مَوت آئے گی

(۹۰) جسے بھی چاہے ہدایت عطا کرے مَولیٰ
جسے بھی چاہے ضَلالت کی راہ دے مَولیٰ

(۹۱) جو چیز بندوں کے حق میں ہو اچھی اور بہتر
وہی ضروری و لازِم نہیں ہے مَولیٰ پر

(۹۲) لحد میں کافر و مشرِک کو ہے عذاب شدید
ہے اُن پہ دائمی تعذیب و اضطراب شدید

(۹۳) سَزا ہے بعض گنہگار مؤمنوں کو بھی
وَفا شِعاروں پہ اللہ کی عطا ہو گی

(۹۴) لحد میں ہونگے سوال نکیر و مُنکَر بھی
دلیلِ حق سے یہ ثابت ہے اور اَظہر بھی

(۹۵) پسِ وفات، دوبارہ اُٹھائے جائیں گے
یہ بات حق ہے کہ اَعمال تولے جائیں گے

(۹۶) رہِ صِراط سے، سب کو گزارا جائے گا
جو نیک ہیں انہیں کوثر پلایا جائے گا

(۹۷) ملے گا عرصۂ محشر میں دفترِ اعمال
کرے گا بعضوں سے ربُّ العُلیٰ کلام و سُوال

(۹۸) خدا کی خَلق ہیں، مَوجود ہیں بہشت و نار
سَدا سَدا کے لیے، دونوں کا ہے اِستقرار

(۹۹) کبھی، بہشتی و ناری فنا نہیں ہوں گے
سَدا رہیں گے، شکارِ قضا نہیں ہوں گے

(۱۰۰) ہے سخت، گرچہ گناہِ کبیرہ سے نقصان
نہ ہو گا اس سے مگر کوئی خارجِ ایمان

(۱۰۱) بڑا شَقی ہے گناہِ کبیرہ کا عامِل
مگر نہ اَیسا، کہ ہو جائے کفر میں داخل

(۱۰۲) خداکرے گا کسی حال میں نہ شرک مُعاف — عَلاوہ شرک کے ہوسکتے ہیں گنہ سب صاف

(۱۰۳) کسی گناہ کو چھوٹا کبھی نہ سمجھے کوئی — کہ باز پُرس بھی ہو سکتی ہے صَغائر کی

(۱۰۴) خداجو چاہے، کرے درگزر کبیرہ سے — خداجو چاہے صغیرہ پہ بھی عقوبت دے

(۱۰۵) حلال جان کے جو بھی کرے، کبیرہ گناہ — تو ایسا شخص، یقینًا ہے کافر وگمراہ

(۱۰۶) ہوانبیاء ورُسُل اور نیکوں پر رَحمت — بروزِ حشر، بنیں گے، یہ شافعِ امّت

(۱۰۷) عطاکرے گا اجازت انہیں خدائے قدیر — بنیں گے اہلِ کبائر کے یہ شفیع ونصیر

(۱۰۸) جو مؤمنین، گناہِ کبیرہ کر بیٹھے — ٹھکانا ان کا، نہیں نار میں سَدا کے لیے

(۱۰۹) وہاں سے نکلیں گے، ہونگی سزائیں جب پوری — بہارِ خُلد پہ پھر، ہوگی ان کی مَقدوری

(۱۱۰) خداکے پاس سے جوکچھ، رسول لائے ہیں — سبھی کو ماننا، ایماں اسی کو کہتے ہیں

(۱۱۱) یہ ماننا، کہ وہ سچّے ہیں، بات سچّی ہے — یہی تو دَولتِ ایمان، کی نشانی ہے

(۱۱۲) زبان وقلب سے تصدیق کا ہے نام ایماں — یقین دل میں ہو، اِقرار کررہی ہو زباں

(۱۱۳) عمل میں ہوگی کمی بیشی، ہاں مگر ایماں — قَبول کرتا نہیں ہے اِضافہ ونقصاں

(۱۱۴) نہیں ہے فاصلہ، اسلام اور ایماں میں — کوئی بھی فرق نہیں، مؤمن ومسلماں میں

(۱۱۵) یہ دونوں ایک ہیں بس نام کی جُدائی ہے — کہ بُوئے صِدق وصَفا، دونوں میں سَمائی ہے

(۱۱۶) ہوں جس کسی میں بھی اِقرار اور یقیں قائم — وہ بول سکتا ہے، اب میں ہوں مؤمن ومسلم

(۱۱۷) مگر یہ کہنا، کہ مؤمن ہُوں، ربّ نے چاہا گر — ہے اس میں ظنّ وگماں بھی، تو یہ نہیں بہتر

(۱۱۸) عقیدہ ہے، کہ بدل سکتے ہیں سعید وشَقی — مگر حقیقتِ اِسعاد واِشقا، ہے اَزَلی

(۱۱۹) یہ دونوں رَب کی صفت ہیں، سبھی کو ہے تسلیم
ہر ایک وصفِ الٰہی ہے واجب اور قدیم

(۱۲۰) رُسُل جو بھیجے ہیں، پرورد گارِ عالَم نے
ہیں اس میں حکمت وتدبیر کے کئی جَلوے

(۱۲۱) بشَر کے پاس، بشَر میں سے انبیاء آئے
وہ سب، ہدایت و عرفان کے گُہر لائے

(۱۲۲) کہ وہ مطیع کو پہنچائیں، مژدۂ جنّت
گناہ گار کو بتلائیں نار کی ہیبت

(۱۲۳) سکھائیں سب کو وہ، دنیا و دین کی باتیں
سبھی کے حسبِ ضرورت ہوں ان کی سَوغاتیں

(۱۲۴) خدا نے ان کو اُتارا ہے معجزے دے کر
وہ آئے خارقِ عادت، اُمور کو لے کر

(۱۲۵) ہے معجزات سے تائیدِ ایزدی ان کو
تمام خَلق پہ، حاصل ہے بَرتری ان کو

(۱۲۶) جہاں میں سب سے مُقدَّم ہے آمدِ آدم
حضور شاہِ مدینہ ہیں آخِر وخاتَم

(۱۲۷) ہوا ہے ختم، نبوّت کا سلسلہ اُن پر
سمٹ گیا ہے رِسالت کا دائرہ اُن پر

(۱۲۸) نبی، رسول کی تعداد ہے نہیں ظاہر
کلامِ باری ہے اس بات کی طرف مُشعِر

(۱۲۹) جہاں خدا نے "قَصَصْنَا عَلَيْكَ" فرمایا
اسی مقام پہ "نَقْصُص" کے ساتھ "لَمْ" آیا

(۱۳۰) اگرچہ ذکرِ عدد ہے حدیث کے اندر
خدا کے قَول کے آگے، ہے اس سے صَرفِ نظر

(۱۳۱) کسی عدد کے تعیُّن سے ہے یہی نقصاں
رہے گا اس میں کم و بیش کا ضرورِ امکاں

(۱۳۲) عدد جو کم ہوا، تو ہوں گے کچھ نبی باہر
ہُوا زیادہ، تو آئیں گے غیر بھی اَندَر

(۱۳۳) سبھی رسول، پیامِ الٰہی لائے تھے
وہ بن کے حق و صداقت کے داعی، آئے تھے

(۱۳۴) کِھلائے وعظ و نصیحت کے پھول، سب کے لیے
وہ لائے امن و وفا کے اُصول، سب کے لیے

(۱۳۵) نبی، رسول میں، برتر ہیں سیّدِ عربی — سبھی سے اعلیٰ ہیں حضرت محمدِ عربی

(۱۳۶) ملائکہ بھی خدا کے مُطیع، بندے ہیں — سَدا تلاشِ رضائے خدا میں رہتے ہیں

(۱۳۷) سبھی سے ان کا جُدا ہے لبادۂ فطرت — خدا نے مرد بنایا ہے اُن کو نے عورت

(۱۳۸) کُتُب اُتاری ہیں، اللہ نے رسولوں پر — ہیں جن میں اہلِ جہاں کی ہدایتوں کے گُہر

(۱۳۹) وعید و وعدہ واَمر و نہی، بیان کیے — اُصول جن میں، بحرفِ جَلی بیان کیے

(۱۴۰) یہ ہے حقیقتِ معراج سیّدِ بَطحا — کہ خواب میں نہیں، بیداری میں گئے آقا

(۱۴۱) بجسم وجاں وہ گئے آسماں کی محفل میں — پھر اس کے بعد گئے، لامکاں کی منزل میں

(۱۴۲) وہاں وہاں پہ گئے مصطفیٰ، شبِ اِسرا — جہاں جہاں مرے پروَردگار نے چاہا

(۱۴۳) سنو بغَور! کراماتِ اولیاء حق ہیں — وہ ہیں نبی کی نبوّت کا آئینہ، حق ہیں

(۱۴۴) بطرزِ خارقِ عادات، ہوتی ہیں ظاہر — ولی سے جو بھی کرامات ہوتی ہیں ظاہر

(۱۴۵) کہ جیسے، طُولِ مسافت کو مختصر کرنا — ہَوا میں اُڑنا، سرِ آب بھی سفر کرنا

(۱۴۶) ظہورِ آب وطعام ولباس ہو جانا — گھڑی میں سَرد، ہر اک دل کی پیاس ہو جانا

(۱۴۷) وہ ان کے ساتھ، جمادات وجانور کا کلام — عَلاوہ اس کے، کئی اَور ان پہ ہیں اِنعام

(۱۴۸) ولی سے ہوتا ہے جتنی کرامتوں کا صُدور — وہ سب ہے اصل میں، اِعجازِ انبیاء کا ظُہور

(۱۴۹) یہ بات ہے کہ ولی، ہوگا اُمّتی جس کا — اُسی نبی سے یہ اِعجاز، منسلک ہوگا

(۱۵۰) ولی نہ کرتا جو اقرار اُن کی عظمت کا — تو مل نہ پاتا اسے مرتبہ ولایت کا

(۱۵۱) ولی نہ بنتا تو کیسے کرامتیں ملتیں — خدا سے، اس کو کہاں ایسی قربتیں ملتیں

(۱۵۲) ولی کو ملتا ہے جو بھی کمال اور رُتبہ — وہ جلوہ ہوتا ہے بے شک نبی کی شوکت کا

(۱۵۳) نبی کے بعد، ہُوئے افضل اُلبشر، صدّیق — رسولِ پاک کے ہمراز و ہمسفر، صدّیق

(۱۵۴) پھر اس کے بعد عمر، یعنی صاحبِ اِلہام — کہ جن کی رائے کا شاہد ہُوا خدا کا کلام

(۱۵۵) بہت عظیم ہے عثماں کے جُود کا دریا — وہ جن سے آقا کی دو بیٹیوں کا عقد ہُوا

(۱۵۶) علیؑ پاک کا اِعزاز ہی نِرالا ہے — جنہیں حضور نے خود باپ بن کے پالا ہے

(۱۵۷) ہُوئے عظیم، یکے بعد دیگرے چاروں — نبی کے فَیض سے ہیں یہ بہت بڑے چاروں

(۱۵۸) خلافتیں اِسی ترتیب سے ہُوئیں حاصل — زمانہ ان کے تدبُّر کا اَب بھی ہے قائل

(۱۵۹) رہا ہے تیس برس بَس، خلافتوں کا دَور — جو اس کے بعد ہے، وہ ہے اِمارتوں کا دَور

(۱۶۰) یہاں ہے کامل و اکمل، خلافتوں کی بات — تھی جن میں چاروں طرف، حق کی عظمتوں کی بات

(۱۶۱) صلاحِ قَوم کی خاطر، امیر لازم ہے — فروغِ دِیں کو حکیم و دبیر لازِم ہے

(۱۶۲) جو سَرحدوں کی حفاظت کا انتظام کرے — نفاذِ دِیں کرے، پیغامِ حق کو عام کرے

(۱۶۳) وہ مجرموں کو، خطاواروں کو سزائیں دے — وہ اہلِ قَوم سے صدقات بھی وصول کرے

(۱۶۴) کرے اِقامتِ عیدَین وجمعہ کی تدبیر — وہ غاصبین پہ، اور چوروں پر کرے تعزیر

(۱۶۵) تنازُعات ہوں باہم تو اُن کو نمٹائے — مُعاملات و مسائل کو بھی وہ سلجھائے

(۱۶۶) کسی کے حق میں نہ انصاف سے عدول کرے — مُعاملوں میں گواہی بھی وہ قبول کرے

(۱۶۷) کرائے قوم کے نابالغوں کی وہ شادی — یہ بات اُن کی ہے، جنکا ولی نہ ہو کوئی

(۱۶۸) کرے وہ مالِ غنیمت کو قوم میں تقسیم — ہو اُس کے ہاتھوں، ضروری اُمور کی تنظیم

(۱۶۹) چُھپی ہُوئی نہ ہو، ذاتِ امام ظاہر ہو
جہاں پہ قَوم، مسائل کو لے کے حاضر ہو

(۱۷۰) ہر ایک مشکل و غم میں وہ ساتھ ہو سب کے
نہ یہ کہ قَوم فقط اُس کا راستہ دیکھے

(۱۷۱) قریش ہی سے فقط، ہو امام کی نسبت
اس انتخاب کے پردے میں ہے بڑی حکمت

(۱۷۲) نہیں ہیں خاص، امامت میں ہاشمی، عَلَوی
بَس اتنا کافی ہے، اُن کا قبیلہ ہو قَرشی

(۱۷۳) وہ سب سے افضل و معصوم ہو، یہ شرط نہیں
مگر ہو کامل و مطلق ولایتوں کا امیں

(۱۷۴) ذَکی و بالغ وآزاد و مَرد اور مُسلِم
جرِی مدبّر وعادِل ہو دِین کا حاکم

(۱۷۵) نفاذِ حکمِ الٰہی پہ، اُس کو قدرت ہو
کہ حق کی پشت پناہی پہ اُس کو قدرت ہو

(۱۷۶) وہی، جو کر سکے اسلامی سلطنت کا بچاؤ
جو جانتا ہو حکومت کے سب اُتار چڑھاؤ

(۱۷۷) وہ ظالمین سے مظلوم کا دِلائے حق
پریشاں حال کا، مجبور کا بچائے حق

(۱۷۸) جَفا و فِسق کے باعث، نہ ہو گا وہ معزول
کہ ہے سَلَف کی روایات سے یہی منقول

(۱۷۹) گناہ گار بھی ہو سکتا ہے امامِ نماز
اِمامت اُس کی، مع الفِسق بھی رکھے گی جَواز[1]

(۱۸۰) کراہیت کا مگر حکم ہے ضرور اُس پر
امامِ کامل و اکمل ہی سب سے ہے بہتر

(۱۸۱) جنازہ سب کا پڑھیں گے، بُرا ہو یا کہ بھلا
کسی مسلماں کو، یونہی نہ چھوڑا جائے گا

(۱۸۲) کریں نبی کے صحابہ کو خیر ہی سے یاد
ہے جن سے گلشنِ اسلام و سنیّت آباد

(۱۸۳) نبی کے سارے صحابہ، بہت عظیم و جلیل
وہ ہیں ہماری ہدایت کے ضامِن اور کفیل

---

(۱) یعنی نماز کی فرضیت تو ذمّہ سے ساقط ہو جائے گی، لیکن اس کا اِعادہ واجب رہے گا۔

(۱۸۴) وہ دس صحابہ، جنھیں جنّتی نبی نے کہا
گواہی دیتے ہیں ہم، بے شک ایسا ہی ہوگا

(۱۸۵) جنھیں جنھیں بھی بِشارت، رسولِ پاک نے دی
ہے ان کے واسطے جاگیر باغِ جنّت کی

(۱۸۶) کوئی سفر میں ہو، یا ہو حَضر کی حالت میں
جَوازِ مسحِ علی الخُف ہے دونوں صورت میں

(۱۸۷) حرام کہتے نہیں ہم، جو ہے نبیذِ تمر
اگر نشہ ہو، تو ہے ناروا کا حکم اُس پر

(۱۸۸) جو انبیاء نے مقامِ عظیم ہے پایا
ولی کوئی بھی، وہاں تک کبھی نہ پہنچے گا

(۱۸۹) عمل ضروری ہے ہر ایک کو شریعت پر
حُدودِ اَمر و نہی سے، کوئی نہیں باہر

(۱۹۰) نُصوصِ دِین و شریعت ہیں جتنے بھی منقول
وہ ہوں گے اپنے ظَواہر پہ ہی سَدا محمول

(۱۹۱) اگر خلاف پہ قطعی دلیل ہو کوئی
یہ ایک شِق ہے، جو ظاہر سے ان کو پھیرے گی

(۱۹۲) عَلاوہ اِس کے، نہیں ہے عدول کی صورت
دِکھائی جسمیں دے، حق کے حصول کی صورت

(۱۹۳) مَعانی وہ، کہ جو ہیں باطنیّہ کی اِیجاد
عدول ایسے مَعانی کی سَمت، ہے اِلحاد

(۱۹۴) صریح نَص کو کرے جو بھی رَد، وہ ہے کافر
حلال سمجھے جو اعمالِ بد، وہ ہے کافر

(۱۹۵) یہاں مراد بدی سے، حرامِ قطعی لے
کہ جس میں آئی ہو حُرمت، دلیلِ قطعی سے

(۱۹۶) گناہِ قطعی کو ہلکا سمجھنا بھی ہے کُفر
اصولِ شرع کا اِستہزاء کرنا بھی ہے کُفر

(۱۹۷) خدا کے رحم سے مایوسی، کفر ہے بے شک
عذابِ مولیٰ سے بے خَوفی، کفر ہے بے شک

(۱۹۸) کریں نجومی و کاہِن جو غَیب کا دعویٰ
ہے ایسی بات کی تصدیق، کُفر کا رستہ

(۱۹۹) پکارا جائے گا مَعدوم کو نہ شَے کہہ کر
کہ شَے کا ہوتا ہے اِطلاق اَمرِ ثابِت پر

(۲۰۰) عدم جو ہے، وہ کسی ایسی شَے کا نام نہیں
کہ دوسروں کی طرح اس کا ہو وُجود کہیں

(۲۰۱) دعا و صدقہ جو مُردوں کے حق میں ہوتا ہے
تو اُس سے مُردوں کو نفع و ثواب ملتا ہے

(۲۰۲) قبول کرتا ہے اللہ، اِلتجاؤں کو
وہ پوری کرتا ہے، حاجات کو، دعاؤں کو

(۲۰۳) علامتیں جو بتائیں نبی نے مَحشر کی
بَصد یقیں، وہ ہیں ساری نشانیاں سچّی

(۲۰۴) کہ جیسے دابّۃ الاَرض کا نکلنا ہے
فلک سے حضرتِ عیسیٰ کا جو اُترنا ہے

(۲۰۵) اسی نشانی میں دَجّال کا خُروج آیا
طُلوعِ شمس بھی مغرب کی سمت سے ہوگا

(۲۰۶) کہا گیا جنھیں یاجُوج اور جنھیں ماجُوج
یہ دونوں قَومیں، کریں گی قریبِ حَشر خُروج

(۲۰۷) کبھی مُصیب، کبھی خاطی، مجتہد ہوں گے
مگر وہ پائیں گے اجر و ثواب کے حصّے

(۲۰۸) درست رائے پہ دو، اور خطا پہ ایک جزا
کہ قصدِ خیر، کبھی رائگاں نہیں جاتا

(۲۰۹) جہانِ اِنس میں جیسے ہوا، رُسُل کا نُزول
اِسی طرح سے فرشتوں میں بھی ہُوئے ہیں رَسول

(۲۱۰) ہُوئے رسولِ بَشر، افضل از رسولِ مَلک
یہ ہے نظامِ زمیں، اور وہ ہے نظامِ فلک

(۲۱۱) مَلک میں جن کو رِسالت کا ہے ملا اِعزاز
وہ عام فردِ بَشر سے ہیں افضل و ممتاز

(۲۱۲) عوامِ ناس، عوامِ مَلک سے ہیں بَرتَر
ہے یہ عقیدہ، رہِ مستقیم کا رَہبر

(۲۱۳) خدا کے فضل سے یہ ترجمہ ہوا پورا
سراپا شکر ہے میرے جگر کا مَعمورہ

(۲۱۴) جو ہے درست، وہ اللہ کی عطا سے ہے
غلط جو ہے وہ مری بھول اور خطا سے ہے

(۲۱۵) کرم رُدَولی کے مخدومِ پاک کا پایا
ملا ہے نسبتِ بابا فرید کا صدقہ

(۲۱۶) بفیضِ حافظِ مِلّت حیات چمکی ہے
کہ جاں، شمیمۂ باغِ ہنر سے مہکی ہے

(۲۱۷) اساتذہ سے ہُنر کا جمال پایا ہے
انھی سے گلشنِ فَن میں نکھار آیا ہے

(۲۱۸) مجھے بزرگوں نے یہ جلوۂ سخن بخشا
رضا کی چشمِ کرم نے عُروجِ فَن بخشا

(۲۱۹) مِری چمک میں ہیں ماں باپ کی دعا کے گُہر
مِرے ہُنر میں ہے فیضانِ حضرتِ سَروَر [1]

(۲۲۰) لکھا یہ، حضرت اسلم رضا [2] کی خواہش پر
جو ہیں علومِ شریعت کے عالِم و رَہبر

(۲۲۱) مِرے لکھے ہُوئے، شِعروں کو عام فرما دے!
الٰہی، فکرِ فریدی کو تام فرما دے!

تکمیلِ ترجمہ

۲۵ صِفر المظفر ۱۴۳۹ھ یومِ عرسِ رضا

۱۵ نِومبر ۲۰۱۷ء بروز چہار شنبہ

  

(۱) ولیٔ کامل، رئیس الشعراء، فنا فی الرسول، حضرت بابا سروَر شاہ تاجی علیہ الرحمۃ (متوفّٰی ۱۹۷۲ء) صحرائی، ناگپور، مہاراشٹر، انڈیا۔

(۲) حسبِ حکم: مفکرِ اہلِ سنّت، ادیب العصر، حضرت مفتی محمد اسلم رضا میمن تحسینی، سرکاری اِفتاء سینٹر ابوظبی - متحدہ عرب اِمارات۔

# محتوَيات

الموضوع | الصفحة

## بعض إصدارات دار أهل السنّة

## من محقّقات المفتي محمّد أسلم رضا الشِّيواني المَيمني حفظه الله تعالى

١. شرح عقود رسم المفتي: للإمام ابن عابدين الشّامي (ت١٢٥٢هـ)، محقَّقة، طبعت أوّلاً من "دار الفقيه" أبوظبي الإمارات، ١٤٣٦هـ/ ٢٠١٥م. وثانياً ١٤٣٨هـ/ ٢٠١٧م. وثالثاً من "دار الصالح" القاهرة، ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٢. أجلى الإعلام أنّ الفتوى مطلقاً على قول الإمام: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ) محقَّقة، طبعت أوّلاً من "دار الفقيه" أبوظبي الإمارات، ١٤٣٦هـ/ ٢٠١٥م. وثانياً ١٤٣٨هـ/ ٢٠١٧م. وثالثاً من "دار الصالح" القاهرة، ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٣. الفضل الموهبي في معنى إذا صحّ الحديث فهو مذهبي: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ) محقَّقة، طبعت أوّلاً من "دار الفقيه" أبوظبي الإمارات، ١٤٣٦هـ/ ٢٠١٥م. وثانياً ١٤٣٨هـ/ ٢٠١٧م. وثالثاً من "دار الصالح" القاهرة، ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٤. جدّ الممتار على ردّ المحتار: للإمام أحمد رضا (ت١٣٤٠هـ) (سبع مجلّدات) محقَّقة، طبعت من "دار الفقيه" أبوظبي الإمارات، ١٤٣٤هـ/ ٢٠١٣م.

5. حياة الإمام أحمد رضا: للمفتي محمد أسلم رضا الشِّيواني، وهي رسالة مختصرة في سيرة الإمام من حيث صلة الإمام مع علماء العرب، محقَّقة، طبعت من "الإدارة لتحقيقات الإمام أحمد رضا" كراتشي ١٤٢٧هـ/ ٢٠٠٦م.
6. تحسين الوصول إلى مصطلح حديث الرّسول ﷺ: للمفتي محمد أسلم رضا الشِّيواني، محقَّقة (بالأردية)، طبعت أوّلاً من "مكتبة بركات المدينة" كراتشي ١٤٢٧هـ/ ٢٠٠٦م. وثانياً من "دار أهل السنّة" كراتشي ١٤٣٧هـ/ ٢٠١٦م.
7. تحسين الوصول إلى مصطلح حديث الرّسول ﷺ: له، (بالعربية) طبعت محقَّقة أوّلاً من "دار أهل السنّة" كراتشي ١٤٢٨هـ/ ٢٠٠٧م. وثانياً معدَّلة من "دار الفقيه" أبوظبي الإمارات، ١٤٣٦هـ/ ٢٠١٥م. وثالثاً من "دار الإحسان" القاهرة ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.
8. إقامة القيامة على طاعِن القيام لنبي تهامة (بالأرديّة): للإمام أحمد رضا ١٤٢٧هـ/ ٢٠٠٦م.

٩. حسام الحرمَين على منحر الكفر والمَين: للإمام أحمد رضا (ت١٣٤٠هـ) محقَّقة، طبعت من "مؤسسة الرضا" لاهور ١٤٢٧هـ/ ٢٠٠٦م.

١٠. جليُّ الصَّوْت لنَهي الدَّعْوة أمَامَ الموْت (بالأرديّة): للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ).

١١. مقدّمة الجامع الرّضوي في اعتبار الحديث الضعيف: لملك العلماء المحدِّث المفتي ظفر الدّين البِهاري، طبعت محقَّقة أوّلاً من "دار أهل السنّة" كراتشي ١٤٢٨هـ/ ٢٠٠٧م. وثانياً معدَّلة من "دار الفقيه" أبوظبي الإمارات، ١٤٣٦هـ/ ٢٠١٥م. وثالثاً من "دار الإحسان" القاهرة ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

١٢. مُعارف رضا المجلّة السنوية العربيّة ١٤٢٩هـ/٢٠٠٨م (العدد السّادس)، طبعت من "الإدارة لتحقيقات الإمام أحمد رضا" كراتشي.

١٣. رادّ القحط والوباء بدعوة الجيران ومؤاساة الفقراء: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ)، محقَّقة، مترجمة بالعربية، طبعت من "الإدارة لتحقيقات الإمام أحمد رضا" كراتشي ١٤٢٩هـ/ ٢٠٠٨م.

١٤. أعجب الإمداد في مكفَّرات حقوق العباد: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ)، محقَّقة، مترجمة بالعربية، طبعت من "الإدارة لتحقيقات الإمام أحمد رضا" كراتشي ١٤٢٩هـ/ ٢٠٠٨م.

١٥. صفائح اللُجَين في كون تصافُح بكفَّي اليدَين: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ)، محقَّقة، مترجمة بالعربية، طبعت من "الإدارة لتحقيقات الإمام أحمد رضا" كراتشي ١٤٢٩هـ/ ٢٠٠٨م.

١٦. أنوار المنّان في توحيد القرآن: للإمام أحمد رضا (ت١٣٤٠هـ)، المترجِم بالأردية: مفتي الديار الهندية الشيخ أختر رضا خانْ الأزهري، محقَّقة ١٤٢٩هـ/ ٢٠٠٨م.

١٧. إذاقة الأثام لمانعِي عملِ المولد والقيام (بالأردية): للعلاّمة المفتي نقي علي خانْ (ت١٢٩٧هـ)، طبعت محقَّقة أوّلاً ١٤٢٩هـ/ ٢٠٠٨م. وثانياً من "دار الفقيه" أبوظبي الإمارات ١٤٣٧هـ/ ٢٠١٦م.

١٨. أصول الرَّشاد لقمع مَباني الفساد (بالأردية): للعلاّمة المفتي نقي علي خانْ (ت١٢٩٧هـ)، محقَّقة ١٤٣٠هـ/ ٢٠٠٩م.

١٩. قوارع القهّار على المجسّمة الفجّار: للإمام أحمد رضا (ت١٣٤٠هـ)، المترجِم بالعربية: مفتي الديار الهندية الشيخ

أختر رضا خانْ الأزهري، محقَّقة، طبعت من "دار المقطّم" القاهرة ١٤٣٢هـ/ ٢٠١١م.

٢٠. المعتقد المنتقَد: للإمام فضل الرّسول القادري البَدَايُوني (ت١٢٨٩هـ) مع حاشية قيّمة مسمّاة: المعتمَد المستند بناء نجاة الأبد: للإمام أحمد رضا (ت١٣٤٠هـ) محقَّقة، طبعت أوّلاً من "دار الفقيه" أبوظبي الإمارات ١٤٣٧هـ/ ٢٠١٦م، وثانياً من "دار الكتب العلمية" بيروت، ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٢١. قواعد أصولية لفهم الآيات القرآنية والأحاديث النبويّة (ضوابط لمعرفة البدَع والمنكَرات): للمفتي محمد أسلم رضا الشِّيواني المَيمني، محقَّقة، طبعت أوّلاً من "دار الفقيه" أبوظبي الإمارات ١٤٣٧هـ/ ٢٠١٦م. وثانياً من "دار الصّالح" القاهرة، ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٢٢. العطايا النبوية في الفتاوى الرضوية: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ)، الطبعة الأولى، محقَّقة (٢٢ مجلداً بالأوردية).

٢٣. الإجازات المتينة لعلماء بكّة والمدينة: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ) محقَّقة، طبعت من "دار الإحسان" القاهرة مصر ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٢٤. الظَفر لقول زُفر: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ) محقَّقة، طبعت من "دار الإحسان" القاهرة مصر ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٢٥. شمائم العنبر في أدب النداء أمام المنبر: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ) محقَّقة، طبعت من "دار الإحسان" القاهرة مصر ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٢٦. صيقل الرَّين عن أحكام مجاوَرة الحرمَين: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ) محقَّقة، طبعت من "دار الإحسان" القاهرة مصر ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٢٧. الجبل الثانوي على كلية التهانوي: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ) محقَّقة، طبعت من "دار الإحسان" القاهرة مصر ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٢٨. كفل الفقيه الفاهِم في أحكام قرطاس الدراهم: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ) محقَّقة، طبعت من "دار الإحسان" القاهرة مصر ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٢٩. هاديُ الأضحية بالشاه الهندية: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ) محقَّقة، طبعت من "دار الإحسان" القاهرة مصر ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٣٠. الصافية الموحية لحكم جلود الأضحية: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ) محقَّقة، طبعت من "دار الإحسان" القاهرة مصر ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٣١. الكشف شافيا حكم فونوجرافيا: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ) محقَّقة، طبعت من "دار الإحسان" القاهرة مصر ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٣٢. الزُّلال الأنقى من بحر سبقة الأتقى: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ) محقَّقة، طبعت من "دار الإحسان" القاهرة مصر ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٣٣. القول النجيح لإحقاق الحقّ الصريح مع حاشية السعي المشكور في إبداء الحقّ المهجور: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ) محقَّقة، طبعت من "دار الإحسان" القاهرة مصر ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٣٤. نظم العقائد النسفية: للشّيخ إبراهيم الحمدُو العمر الحلَبي، طبع أولاً من "دار الصالح" القاهرة مصر ١٤٣٨هـ/ ٢٠١٧م. وثانياً من "دار أهل السنّة" كرتتشي ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٣٥. نظم العقائد النسفية (أردو): للشيخ محمد سلمان الفريدي المصباحي الهندي، طبع أولاً من "دار أهل السنّة" كرتتشي ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

٣٦. كنز الإيمان ترجمة القرآن مع تفسير خزائن العرفان: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ)، وللصدر الأفاضل السيّد نعيم الدين مرادآبادي (ت١٣٦٧هـ)، من "دار أهل السنّة" كرتتشي ١٤٣٩هـ/ ٢٠١٨م.

## سيصدر بعَون الله تعالى من دار أهل السنّة

١. وفتاوى الحرمَين برَجف ندوة المين: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ)، محقّقة.

٢. الدَّولة المكّية بالمادّة الغَيبيّة: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ)، محقَّقة.

٣. إنباء الحي أنّ كلامَه المصونَ تبيانٌ لكلّ شيء: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ)، محقَّقة.

٤. الأمن والعُلى لناعتي المصطفى بدافع البلاء (مترجَم بالعربية): للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ)، محقَّقة.

٥. منير العين في حكم تقبيل الإبهامَين (مترجَم بالعربية): للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ)، محقَّقة.

٦. أزهار الأنوار من صبا صلاة الأسرار: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ)، محقَّقة.

٧. تحقيقات إمام علم وفن: للعلاّمة الشيخ خواجه مظفّر حسَين الرّضوي (بالأوردية)، محقَّقة.

٨. مجموعة تعليقات الإمام أحمد رضا على الكتب المتداولة: للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ)، محقَّقة.

٩. عقائد ومسائل أهل السنّة والجماعة، محقَّقة (بالأردية): للشيخ المفتي محمد أسلم رضا الشِّيواني.

١٠. باب العقائد والكلام (بالأردية): للإمام أحمد رضا خانْ (ت١٣٤٠هـ) محقّق.

١١. تلخيص الفتاوى الرضوية (بالأردية): محقّق (خمس مجلّدات).

